# حیات انبیاء کرام

علیہم الصلوٰۃ والسلام

## سوالاً جواباً









مؤلف
مولانا ابو محمد علی شیر مسعودی نقشبندی مجددی

دار العلوم خلفائے راشدین
حاصل پور روڈ چشتیاں شریف

# حیات انبیاء کرام

علیہم الصلوٰۃ والسلام

سوالاً جواباً




مؤلف

مولانا ابو محمد علی شیر مسعودی نقشبندی مجددی



دار العلوم خلفائے راشدین

حاصل پور روڈ۔ چشتیاں شریف

نام کتاب : حیاتِ انبیاءِ کرام علیہم السلام

مؤلف : مولانا ابو محمد علی شیر مسعودی نقشبندی

صفحات : 88

سن اشاعت : رجب المرجب ۱۴۳۴ھ / جون ۲۰۱۳ء

ناشر : دار العلوم خلفائے راشدین

قیمت :


## رابطہ


 دار العلوم خلفائے راشدین، بستی علی پورہ، المعروف موچی پورہ

47 فتح، حاصل پور روڈ، چشتیاں، ضلع بہاولنگر 0345-8074204

Email: alisherkhan17@gmail.com

alisherkhan17@yahoo.com

quranacademy99@gmail.com


## ملنے کے پتے

☆ مسلم کتابوی، دربار مارکیٹ، لاہور

☆ ادارہ مسعودیہ: 5،6/2-ای۔ ناظم آباد، کراچی

☆ مکتبہ قادریہ، دربار مارکیٹ لاہور

☆ نظامیہ کتاب گھر اُردو بازار لاہور

☆ مکتبہ جامعہ نظامیہ، اندرون لوہاری گیٹ

# انتساب

میں اپنی اس کاوش کو اولاً اپنے دادا مرشد ماہر رضویات، ناشر مجددیات، حضرت قبلہ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد نور اللہ مرقدہٗ اور اپنے پیر و مرشد جانشین مسعود ملت حضرت صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد مسعودی نقشبندی مجددی مظہری دامت برکاتہم العالیہ

ثانیاً اپنے اساتذہ کرام اور اپنے والدین کریمین کے نام منسوب کرتا ہوں۔ جن کی روحانی توجہات کی بدولت مجھے اس کاوش کو احاطہ تحریر میں لانے کی سعادت نصیب ہوئی۔

غلام مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

ابو محمد علی شیر مسعودی نقشبندی، مجددی

یکم جنوری 2009ء

# تقدیم

## از صوفی محمد عبدالستار طاہر مسعودی

قرآن پاک الحمدللہ وہ کتابِ رشد وہدایت ہے جسے آخری الہامی کتاب کہا جاتا ہے۔اللہ کریم نے اپنی اس مقدس کتاب میں اپنے بندوں کو زندگی گزارنے کا سلیقہ اور قرینہ تعلیم فرمایا۔اوامر ونواہی کے لیئے جہاں بشارتوں سے حوصلہ بڑھایا، وعدوں سے ثابت قدمی کا جزبہ عطا فرمایا، اپنی رضا کا ،خوشنودی کا مژدہ سنایا، وہیں ڈر سنا کر اپنے غصے اور ناراضگی کی وعید بھی بیان فرمائی،۔۔۔احکامات کے ساتھ ساتھ بندوں کی رہنمائی کے لئے بندوں کے واقعات وقصص بھی بیان فرمائے،کہیں اجمالی طور،کہیں تفصیل کے ساتھ، ۔۔۔ان بندں میں وہ بھی شامل ہیں جو عمر بھر اس کی رضا اور خوشنودی کے لئے خود بھی کوشاں رہے،اور باقی لوگوں کو اس راہ کی طرف بلاتے رہے،دعوت دیتے رہے،اس کی ناراضگی سے ڈراتے رہے،۔۔۔یہی بندے اس کے انعام یافتہ بندے کہلائے،جن کا ذکر اس کریم نے اپنی اس کتاب کی ابتدا میں ہی فرمادیا بلکہ اس کے شروع میں اس راہ کی نشاندہی فرمادی، جسے صراط مستقیم کہا جاتا ہے اور یہی راہ اس کی پسندیدہ اور اس کے بندوں کی محبوب راہ ہے،اور ان بندوں میں وہ بھی شامل ہیں، جنھوں نے سب کچھ جان لینے کے باوجود خودسری کا مظاہرہ کیا اور نافرمانی پر تلے رہے،اور صراط مستقیم سے ہٹے رہے، اور اپنی ہی ڈگر پر ڈٹے رہے۔۔۔اس ڈھٹائی نے انھیں تباہی اور عبرت سے دوچار کیا۔

عزیزم علی شیر مسعودی صاحب زید مجدہٗ نے اپنی اس کاوش میں اللہ تعالیٰ کے ان محبوبوں کا ذکر کیا ہے جو ساری مخلوق سے افضل ہیں، جو اس کے نائب ہیں، جو اس کے خلیفہ ہیں۔انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی مبارک زندگیاں ہر دور اور ہر زمانے کے لوگوں کے

لئے مشعل راہ ہیں۔ان قدسی صفات ہستیوں کی زندگیوں کی روشنی میں اپنی دنیا اور آخرت کو بنایا اور سنوارا جا سکتا ہے۔۔۔۔اللہ تعالیٰ عزیزم علی شیر مسعودی کی اس اوّلین کاوش کو افادۂ عام کا ذریعہ بنائے۔ان کے علم اور قلم میں برکت اور استقامت عطا فرمائے۔اللّٰھم آمین بجاہ سید المرسلین

محرم الحرام ۱۴۳۴ ھجری

14 دسمبر 2012ء جمعۃ المبارک

خاکپائے صاحبدلاں

محمد عبدالستار طاہر مسعودی عفی عنہ

ادارہ تحقیقات مسعود ملت

پیر کالونی۔والٹن لاہور کینٹ

# تقریظ ۱

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## جامع المعقول والمنقول استاذ العلماء شیخ الحدیث والتفسیر حضرت علامہ مولانا مفتی فاروق احمد قادری

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم امابعد بنی نوع انسان میں خالق ومخلوق کے نزدیک سب سے بر گزیدہ اور مقدس ہستیاں انبیاء کرام علیہم السلام کی ہیں۔ جنکو خالق جل مجدہ الکریم نے خاص طور پر مخلوق، کی فکر، اعتقادی، عملی واخلاقی اصلاح تربیت کے لیے علوم ومعارف، رشد وہدایت کا خدائی نظام اور پروگرام دیکر مبعوث فرمایا۔ جہاں ان سے بے شمار خوش نصیبوں نے بلاواسطہ براہ راست فیض حاصل کیا، وہاں پر قیامت تک آنیوالوں کے لیئے انکی پاکیزہ سیرتوں اور مبارک قصص میں عظیم خیر وبرکت کے ساتھ ساتھ بنی آدم کے لیے اصلاح احوال کا بہت بڑا سامان ہے۔ باالخصوص اس پرفتن دور میں کہ گمراہ کن میڈائی پروگراموں اور مخرب الاخلاق لیٹریچرز کا طوفان بدتمیزی گھر گھر کو بری طرح متاثر کیئے ہوئے ہے۔ نیکی کی دعوت اللہ والوں کے تذکروں کی صورت میں ان فتنوں کا مؤثر دفاع ہے۔ میرے عزیز حضرت مولانا قاری علی شیر مسعودی، اطال اللہ عمرہ وبارک فی علمہ نے حیات انبیاء کرام کے نام سے جو کتاب ترتیب دی، الحمد اللہ اس حوالے سے بڑی قابل قدر اور لائق تحسین کاوش ہے۔ میں نے مذکورہ کتاب کے کچھ مقامات کا مطالعہ کیا۔ اِن کی اس سعی جمیل سے بہت خوشی ہوئی۔ اللہ تعالی اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور اس محنت پر اجر

عظیم عطاء فرمائے۔اور قارئین کو استفادہ کی توفیق بخشے۔اور اس کتاب کو حضرت مولانا قاری علی شیر صاحب کے لیے اس دنیا میں حسین یادگار اور آخرت کا مقبول توشہ بنادے۔

آمین۔بجاہ سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ اجمعین

فاروق احمد قادری

خادم الحدیث والافتاء جامعہ حامدیہ رضویہ گلشن رضا کراچی

مورخہ 21.03.2013

موبائل نمبر 03212574147

# عرض مؤلف

دنیا اچھی اور بری چیزوں سے بھری پڑی ہے، زندگی بہت مختصر ہے انتظار نہیں کر سکتی آن کی آن میں اچھی چیزوں کی اچھائی اور بری چیزوں کی برائی کا اندازہ لگانا عقل کے بس کی بات نہیں، وہ بینائی سے محروم ہے اور تجربوں کی محتاج ہے، اللہ تعالیٰ نے اپنے مجبور بندوں پر کرم فرمایا اور مہربانی فرمائی کہ انبیاء علیہم السلام کو بھیجا، پھر قرآن وسنت کا پیغام پہنچانے والے پیغام پہنچاتے رہے اور دین اسلام کی تبلیغ کرتے رہے، اچھی اور بری چیزوں کو بتاتے رہے اور اللہ تعالیٰ کے بندوں کی رہنمائی کرتے رہے، اللہ تبارک وتعالیٰ نے انسانوں کی رشد وہدایت کیلئے انبیاء کرام کو مبعوث فرمایا اور ان کے احوال واوصاف واخلاق اور ان کے فضائل وکمالات کو قرآن مجید میں بیان فرمایا، ان مقدس ہستیوں کے متعلق معلومات انسانوں کے اصلاح احوال اور حصول خیر وبرکات اور پختگی ایمان کا بہت بڑا اور مؤثر ذریعہ ہے۔ اس لئے اس فقیر نے ان عظیم اور محبوب انسانوں کے کچھ حالات بعنوان حیات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام قلم بند کئے ہیں۔

برادران ملت سے میری گزارش ہے کہ اس رسالہ سے استفادہ حاصل کریں۔

اور بندہ ناچیز کو اپنی دعاؤں میں یاد فرمائیں۔

اللہ تعالیٰ میری اس کاوش کو شرف قبولیت سے نوازے آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

غلام مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

ابو محمد علی شیر نقشبندی، مجددی، مسعودی

1-1-2009

# اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ

س نمبر 1: تمام مخلوق کا رازق کون ہے؟

ج نمبر 1: تمام مخلوق کا رازق اللہ تعالیٰ ہے۔

س نمبر 2: تمام مخلوق کا پالنے والا کون ہے؟

ج نمبر 2: تمام مخلوق کا پالنے والا اللہ تعالیٰ ہے۔

س نمبر 3: اللہ تعالیٰ کو کس نے پیدا کیا؟

ج نمبر 3: اللہ تعالیٰ کو کسی نے پیدا نہیں کیا وہ پیدائش سے پاک ہے۔

س نمبر 4: کیا اللہ تعالیٰ کی کوئی اولاد ہے؟

ج نمبر 4: نہیں اللہ تعالیٰ کی کوئی اولاد نہیں وہ اولاد سے پاک ہے۔

س نمبر 5: کیا اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی اور بھی خدا ہے؟

ج نمبر 5: نہیں اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی خدا نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی اور خدا ہوتا تو زمین میں فساد ہو جاتا۔

س نمبر 6: کیا خدا ایک ہے؟

ج نمبر 6: جی ہاں خدا ایک ہے۔ جس طرح قرآن پاک میں بیان کیا گیا ہے۔

س نمبر 7: کیا اللہ تعالیٰ کو نیند آتی ہے؟

ج نمبر 7: جی نہیں اللہ تعالیٰ نیند سے پاک ہے۔

س نمبر 8: سارے جہانوں کا پیدا کرنے والا کون ہے؟

ج نمبر 8: اللہ تبارک وتعالیٰ ہے۔

س نمبر 9: کیا اللہ تعالیٰ کو موت آسکتی ہے؟

ج نمبر 9: نہیں اللہ تعالیٰ کو موت نہیں آسکتی وہ موت سے پاک ہے۔

س نمبر 10: کیا اللہ تعالیٰ زندہ رہے گا؟

ج نمبر 10: جی ہاں اللہ تعالیٰ زندہ ہے اور زندہ رہے گا۔

س نمبر 11: تمام چیزوں کا بادشاہ کون ہے؟

ج نمبر 11: تمام چیزوں کا بادشاہ اللہ تعالیٰ ہے۔

س نمبر 12: کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق ہے؟

ج نمبر 12: جی نہیں اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔

س نمبر 13: کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کو سجدہ کرنا جائز ہے؟

ج نمبر 13: بالکل نہیں اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کو سجدہ کرنا جائز نہیں۔

س نمبر 14: کیا اللہ تعالیٰ کا علم محدود ہے؟

ج نمبر 14: اللہ تعالیٰ کا علم لامحدود ہے۔

س نمبر 15: کیا قیامت کو اللہ تعالیٰ قائم کریگا؟

ج نمبر 15: جی ہاں اللہ تعالیٰ قیامت کو ضرور قائم کریگا۔

س نمبر 16: کیا اللہ تعالیٰ تمام غیبوں کا جاننے والا ہے؟

ج نمبر 16: جی ہاں اللہ تعالیٰ تمام غیبوں کا جاننے والا ہے۔

س نمبر 17: کیا اللہ تعالیٰ ہر چیز کو دیکھ رہا ہے؟

ج نمبر 17 جی ہاں اللہ تعالیٰ ہر چیز کو دیکھ رہا ہے۔

س نمبر 18: کیا اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے؟

ج نمبر 18: جی ہاں اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔

س نمبر 19: کیا زندگی اور موت اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے؟

ج نمبر 19: جی ہاں زندگی اور موت اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے۔

س نمبر 20: کیا موت کے بعد اللہ تعالیٰ دوبارہ زندہ کریگا؟

ج نمبر 20: جی ہاں اللہ تعالیٰ قیامت کے دن زندہ کریگا۔

س نمبر 21: کیا علم غیب انبیاء کرام کے پاس ہے؟

ج نمبر 21: جی ہاں بعض انبیاء کو اللہ تعالیٰ نے علم غیب عطاء فرمایا ہے۔

س نمبر 22: اللہ تعالیٰ کا علم ذاتی ہے یا عطائی؟

ج نمبر 22: اللہ تعالیٰ کا علم ذاتی ہے۔

س نمبر 23: جو علم انبیاء کے پاس ہے وہ ذاتی ہے یا عطائی؟

ج نمبر 23: جو علم انبیاء کے پاس ہے وہ عطائی علم ہے۔

## حوالہ جات


1۔ پ 28 سورۃ جمعہ آیت نمبر 11

2۔ پ 1 سورۃ الفاتحہ آیت نمبر 1

3۔ پ 30 سورۃ الاخلاص آیت نمبر 3

4۔ پ 30 سورۃ الاخلاص آیت نمبر 3

5۔ پ 17 سورۃ انبیاء آیت نمبر 22

6۔ پ 30 سورۃ الاخلاص آیت نمبر 1

7۔ پ 3 سورۃ البقرہ آیت نمبر 255

8۔ پ 7 سورۃ انعام آیت نمبر 101 ۔ پ 24 سورۃ زمر آیت نمبر 62

9۔ پ 3 سورۃ البقرہ آیت نمبر 255

10۔ پ 3 سورۃ البقرہ آیت نمبر 255

11-پ26 سورۃ الفتح آیت نمبر 14

12-پ2 سورۃ البقرہ آیت نمبر163-پ3 سورۃ آل عمران آیت نمبر 62

13-پ27 سورۃ النجم آیت نمبر 62-پ24 سورۃ حٰم سجدہ آیت نمبر 37

14-پ28 سورۃ طلاق آیت نمبر 12

15-پ21 سورۃ الروم آیت نمبر 14

16-پ26 سورۃ الحجرات آیت نمبر 18

17-پ26 سورۃ الحجرات آیت نمبر 18

18 پ28 سورۃ طلاق آیت نمبر 12

19-پ1 سورۃ البقرہ آیت نمبر 28-پ16 سورۃ طٰہٰ آیت نمبر 55

20-پ4 سورۃ آل عمران آیت نمبر 79-پ29 سورۃ جن آیت نمبر 26 تا 27

# حضرت آدم علیہ السلام

س نمبر 1 کیا آپ کو پتہ ہے اللہ تعالیٰ کے پہلے خلیفہ کون تھے؟

ج نمبر 1: جی ہاں اللہ تعالیٰ کے پہلے خلیفہ حضرت آدم علیہ السلام تھے۔

س نمبر 2: سجدہ تعظیمی کون سے نبی کو کیا گیا تھا؟

ج نمبر 2: حضرت آدم علیہ السلام کو۔

س نمبر 3: کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ حضرت آدم علیہ السلام پہلے کہاں رہتے تھے؟

ج نمبر 3: حضرت آدم علیہ السلام پہلے جنت میں رہتے تھے۔

س نمبر 4: حضرت آدم علیہ کی توبہ کس دن قبول ہوئی تھی؟

ج نمبر 4: جمعہ کے دن دس محرم کے دن۔

س نمبر 5: کیا آپ جانتے ہیں حضرت آدم علیہ السلام کی پسلی سے کس کو پیدا کیا گیا تھا؟

ج نمبر 5: حضرت حوا علیہا السلام کو پیدا کیا گیا تھا۔

س نمبر 6: حضرت آدم علیہ السلام کی کون سی پسلی سے حضرت حوا کو پیدا کیا گیا تھا؟

ج نمبر 6: بائیں پسلی سے۔

س نمبر 7: حضرت آدم علیہ السلام کے کون سے بچے اکیلے پیدا ہوئے تھے؟

ج نمبر 7: حضرت شیث علیہ السلام۔

س نمبر 8: حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد میں سے سب سے پہلا قتل کس نے کیا؟

ج نمبر 8: قابیل نے۔

س نمبر 9: حضرت آدم علیہ السلام کون سے کام میں مشغول رہے؟

ج نمبر 9: حضرت آدم علیہ السلام کھیتی باڑی کے کام میں مشغول رہے۔

س نمبر 10: حضرت آدم علیہ السلام کی قبر مبارک کہاں ہے؟

ج نمبر 10: حضرت آدم علیہ السلام کی قبر مبارک مختلف روایات میں ہیں۔

ایک روایت کے مطابق حرم شریف میں ہے اور ایک روایت میں جزیرہ سراندیپ۔

س نمبر 11: سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے کس انسان کو پیدا کیا؟

ج نمبر 11: حضرت آدم علیہ السلام کو۔

س نمبر 12: سب سے پہلے نبی کون سے تھے؟

ج نمبر 12: حضرت آدم علیہ السلام۔

س نمبر 13: سب سے پہلے سجدہ شکر بجالانے والے کون تھے؟

ج نمبر 13: حضرت آدم علیہ السلام۔

س نمبر 14: ایام بیض کے روزے سب سے پہلے کس نے رکھے تھے؟

ج نمبر 14: ایام بیض کے روزے سب سے پہلے حضرت آدم علیہ السلام نے رکھے تھے

س نمبر 15: حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد میں سے کون سے نبی ان کے ہم شکل تھے؟

ج نمبر 15: حضرت شیث علیہ السلام۔

س نمبر 16: حضرت آدم علیہ السلام کی دعا کس کے وسیلہ سے قبول ہوئی؟

ج نمبر 16: حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

س نمبر 17: قرآن پاک میں لفظ آدم کتنی مرتبہ آیا ہے؟

ج نمبر 17: ۲۵ مرتبہ۔

س نمبر 18: حضرت آدم السلام کی کل اولاد کتنی تھی؟

ج نمبر 18: نوسونتانوے بیٹے اور بیٹیاں (999)۔

س نمبر 19: حضرت آدم علیہ السلام کا قد کتنا تھا؟

ج نمبر 19: ساٹھ ہاتھ۔

س نمبر 20: حضرت آدم علیہ السلام کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

ج نمبر 20: حضرت شیث علیہ السلام نے، بعض روایت میں حضرت جرائیل نے۔

س نمبر 21: حضرت آدم علیہ السلام پر کتنے صحیفے نازل ہوئے۔

ج نمبر 21: دس 10۔

## حوالہ جات


1۔ پ 1 سورۃ البقرہ آیت نمبر 30

2۔ روح المعانی ج 1 ص 229۔ خزائن العرفان

3۔ روح البیان، 4۔ روح المعانی

5۔ روح المعانی ج 1 ص نمبر 633 - 634

6۔ روح المعانی ج 1 ص نمبر 3 23 - 234

7۔ روح المعانی ج 1 ص نمبر 235 - 234

8۔ مواہب الدنیہ ۔ انوار محمدیہ ص نمبر 15

9۔ روح المعانی ج 4 ص نمبر 115۔ تفسیر کبیر ج 11 ص نمبر 208

10۔ تفسیر عزیزی۔ تفسیر عزیزی، تفسیر نعیمی ج اول

# حضرت ادریس علیہ السلام

س نمبر 1: آپ کا اصل نام کیا تھا؟

ج نمبر 1: اصل نام اختوخ تھا۔

س نمبر 2: حضرت ادریس علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟۔

ج نمبر 2: یرد تھا۔

س نمبر 3: آپ کا ادریس نام کس وجہ سے ہوا؟

ج نمبر 3: کتب الاھیا کی کثرت درس کی وجہ سے ہوا۔

س نمبر 4: حضرت ادریس علیہ السلام پر اللہ تعالیٰ نے کتنے صحیفے نازل کئے تھے؟

ج نمبر 4: 23 صحیفے نازل کئے تھے۔

س نمبر 5: کیا حضرت ادریس علیہ السلام آسمانوں پر زندہ ہیں؟

ج نمبر 5: جی ہاں آسمانوں پر زندہ ہیں۔

س نمبر 6: سب سے پہلے قلم سے کس نبی لکھا تھا؟

ج نمبر 6: حضرت ادریس علیہ السلام نے۔

س نمبر 7: کپڑوں کو سی کر پہننے کی ابتدا کس نے کی تھی؟

ج نمبر 7: حضرت ادریس علیہ السلام نے۔

س نمبر 8: حضرت ادریس علیہ السلام کیا کام کرتے تھے؟

ج نمبر 8: حضرت ادریس علیہ السلام درزی کا کام کرتے تھے۔

س نمبر 9: سب سے پہلے ہتھیار کس نے بنایا؟

ج نمبر 9: حضرت ادریس علیہ السلام نے۔

س نمبر 10: حضرت ادریس علیہ السلام کے زمانے سے پہلے لوگ کیا پہنتے تھے؟

ج نمبر 10: کھالوں کے کپڑے اور چمڑے کا لباس

س نمبر 11: حضرت ادریس علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے؟

ج نمبر 11: عراق کے اس حصے میں جہاں آج کل کوفہ ہے۔

س نمبر 12: کون سا علم حضرت ادریس علیہ السلام کے معجزات میں سے ہے؟

ج نمبر 12: علم نجوم

س نمبر 13: وہ کون سے نبی تھے جو ۷۲ بہتر زبانیں جانتے تھے؟

ج نمبر 13: حضرت ادریس علیہ السلام۔

س نمبر 14: حضرت ادریس علیہ السلام پر نازل ہونے والے صحیفے کس زبان میں تھے؟

ج نمبر 14: عبرانی زبان میں۔

س نمبر 15: حضرت ادریس علیہ السلام کا لقب کیا تھا؟

ج نمبر 15: ادرین سوم

س نمبر 16: حضرت ادریس علیہ السلام کو کتنی عمر میں زندہ اٹھایا گیا؟

ج نمبر 16: ۳۶۵ سال کی عمر میں۔

س نمبر 17: حضرت ادریس علیہ السلام کی وفات کہاں ہوئی؟

ج نمبر 17: حضرت ادریس علیہ السلام کو جنت میں انکی خواہش کے مطابق اللہ تعالیٰ نے پہنچادیا۔

## حوالہ جات

1۔ تذکرۃ الانبیاء صفحہ نمبر 92

2۔ خزائن العرفان سورۃ مریم

3۔روح المعانی، تفسیر کبیر

4۔خزائن العرفان سورۃ مریم

5:روح المعانی 9ص نمبر105 تفسیر کبیر 21ص نمبر 233، 9ص نمبر105

6:روح المعانی تفسیر کبیر 21ص نمبر233

7:تفسیر عزیزی

8:روح المعانی9ص نمبر105 تفسیر کبیر21ص نمبر233

9:روح المعانی9ص نمبر105 تفسیر کبیر21ص نمبر233

10 تذکرۃ الانبیاء ص نمبر92

# حضرت نوح علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت نوح علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 1: آپ کے والد کا نام "لمک" تھا یا "لامک"۔

س نمبر 2: حضرت نوح علیہ السلام کون سے نبی کی اولاد میں سے تھے؟

ج نمبر 2: حضرت ادریس علیہ السلام

س نمبر 3: حضرت نوح علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟

ج نمبر 3: صحیح قول کے مطابق ایک ہزار دو سو چالیس سال (1240) تھی۔

س نمبر 4: حضرت نوح علیہ السلام نے کتنے سال تبلیغ فرمائی تھی؟

ج نمبر 4: 950 سال

س نمبر 5: حضرت نوح علیہ السلام کی تبلیغ پر کتنے لوگ ایمان لائے تھے؟

ج نمبر 5: 80 لوگ ایمان لائے تھے۔ 40 مرد، 40 عورتیں

س نمبر 6: کشتی کتنی منزلہ تھی؟

ج نمبر 6: تین منزلہ تھی۔

س نمبر 7: حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کی لمبائی اور چوڑائی کیا تھی؟

ج نمبر 7: کشتی کی لمبائی 300 ذراع، 450 فٹ اور چوڑائی 50 ذراع، 75 فٹ

س نمبر 8: کشتی کو دیکھ کر کافر لوگ ہنسنے لگے تو اس کا جواب حضرت نوح علیہ السلام نے کیا دیا تھا؟

ج نمبر 8: فرمایا اگر تم ہنستے ہو ہم پر پس ہنسیں گے ہم تم پر جیسا کہ تم ہنستے ہو۔

س نمبر 9: کیا حضرت نوح علیہ السلام کے سارے بیٹے مسلمان تھے؟

ج

نمبر 9: ایک بیٹا کافر تھا جس کا نام ''کنعان'' تھا۔

س نمبر 10: حضرت نوح علیہ السلام کی کون کون سی اولاد سے آگے نسل بڑھی؟

ج نمبر 10: سام، حام، یافث

س نمبر 11: حضرت نوح علیہ السلام کی کافرہ بیوی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 11: والھتہ

س نمبر 12: سب سے پہلے رسول کون تھے؟

ج نمبر 12 حضرت نوح علیہ السلام۔

س نمبر 13: حضرت نوح علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 13: سخابنت انوش

س نمبر 14: سب سے پہلے کشتی کس انسان نے بنائی تھی؟

ج نمبر 14: حضرت نوح علیہ السلام نے

س نمبر 15: حضرت نوح علیہ السلام کہاں دفن ہیں؟

ج نمبر 15: لبنان یا ملک شام میں۔

## حوالہ جات

1۔ مدارج پ 8 ع 15 زیر آیت لقد ارسلنا۔نوح

2۔ مدارج پ 8 ع 15 زیر آیت لقد ارسلنا۔نوح

3۔ صاوی پ 8۔ زیر آیت لقد ارسلنا۔نوح حاشیہ جلالین

4۔ قرآن پاک سورۃ عنکبوت

5۔ تفسیر روح المعانی

6۔ تفسیر

عزیزی

7۔ تفسیر کبیر۔ج۔17۔ص نمبر۔223
8۔ تفسیر کبیر۔ج۔17۔ص نمبر۔223
9۔ قرآن پاک، پ،12
10۔ تفسیر کبیر۔ج۔17۔ص نمبر۔222
11۔ تفسیر کبیر۔ج17۔ص نمبر222
12۔ روح المعانی۔ج۔14۔ص نمبر192.

# حضرت ھود علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت ھود علیہ السلام کون سے قبیلے سے تھے؟

ج نمبر 1: حضرت ھود علیہ السلام ''عاد'' قبیلے سے تھے۔

س نمبر 2: حضرت ھود علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 2: آپ کے والد کا نام ''عبداللہ'' تھا یا ''سلح''

س نمبر 3: حضرت ھود علیہ السلام کے قبیلے کو کون سا قبیلہ کہا جاتا ہے؟

ج نمبر 3: اس قبیلے کو ''عاد'' ''اولیٰ'' کہتے ہیں۔

س نمبر 4: حضرت ھود علیہ السلام کی قوم کو قوم عاد کیوں کہتے ہیں؟

ج نمبر 4: حضرت نوح علیہ السلام کی اولاد میں سے ایک شخص کا نام عاد تھا اس سے منسوب قوم کو قوم عاد کہتے ہیں۔

س نمبر 5: حضرت ھود علیہ السلام کون سا کام کرتے تھے؟

ج نمبر 5: تجارت کا کام کرتے تھے۔

س نمبر 6: حضرت ھود علیہ السلام کی قوم کے قد کتنے لمبے ہوتے تھے؟

ج نمبر 6: 60 ذراع، 90 فٹ 100 ذراع 150 فٹ

س نمبر 7: حضرت ھود علیہ السلام کی قوم کون سے بتوں کی پوجہ کرتی تھی؟۔

ج نمبر 7: تین بتوں کی پوجہ کرتی تھی نام یہ ہیں۔ صداء ، صعود، ھباء

س نمبر 8: حضرت ھود علیہ السلام کی قوم پر کون سا عذاب آیا تھا؟

ج نمبر 8: سخت آندھی ، اور گرج

س نمبر 9: حضرت ھود علیہ السلام کی قوم پر کتنے دن اور کتنی راتیں عذاب آیا تھا؟

ج نمبر 9: سات راتیں اور آٹھ دن

س نمبر 10: حضرت ھود علیہ السلام کی قوم پر جو عذاب آیا تھا اور اس سے کون کون محفوظ رہا؟

ج نمبر 10: حضرت ھود علیہ السلام اور آپ کے ماننے والے۔

س نمبر 11: حضرت ھود علیہ السلام کا اصل نام کیا تھا؟

ج نمبر 11: عبر

س نمبر 12: حضرت ھود علیہ السلام کون سے علاقے میں رہتے تھے؟

ج نمبر 12: ''احقاف'' میں

س نمبر 13: حضرت ھود علیہ السلام پر کتنے افراد ایمان لائے؟

ج نمبر 13: ستر افراد (70)

س نمبر 14: حضرت ھود علیہ السلام نے کتنا عرصہ قوم عاد کو تبلیغ کی؟

ج نمبر 14: پچاس سال (50)

س نمبر 15: حضرت ھود علیہ السلام کہاں دفن ہیں؟۔

ج نمبر 15: جامع دمشق، شام

## حوالہ جات

1۔ صاوی علی الجلالین ص نمبر 184، جمل حاشیہ جلالین۔ ص نمبر۔ 135

2۔ صاوی علی الجلالین ص نمبر 184، جمل حاشیہ جلالین۔ ص نمبر۔ 135

3۔ صاوی علی الجلالین ص 184 نمبر، جمل حاشیہ جلالین۔ ص نمبر۔ 135

4۔ صاوی علی الجلالین ص نمبر 184، جمل حاشیہ جلالین۔ ص نمبر۔ 135

5۔ تفسیر عزیزی

6۔جلالین۔ص نمبر۔398۔تفسیر صاوی علی الجلالین

7۔تذکرۃ الانبیاء۔ص نمبر۔298

8۔پ۔29۔سورۃ الحاقہ آیت نمبر68

9۔پ۔29۔سورۃ الحاقہ آیت نمبر68

10۔پ۔12۔سورۃ ھود

# حضرت ابراہیم علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 1: آپ کے والد کا نام "تارخ" تھا۔

س نمبر 2: حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دادا کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 2: آپ کے دادا کا نام "ناخور" تھا۔

س نمبر 3: حضرت ابراہیم علیہ السلام کون سے شہر میں پیدا ہوئے؟

ج نمبر 3: بابل شہر کے قریب قصبہ "کونی" میں پیدا ہوئے۔

س نمبر 4: مقام ابراہیم کہاں واقع ہے؟

ج نمبر 4: مکہ مکرمہ میں

س نمبر 5: حضرت ابراہیم علیہ السلام کی پہلی بیوی کا نام کیا تھا؟

ج نمبر 5: حضرت سارہ تھا۔

س نمبر 6: حضرت سارہ کس کی بیٹی تھیں؟

ج نمبر 6: حضرت سارہ آپ کے چچا ہارون کی بیٹی تھیں

س نمبر 7: حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دوسری بیوی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 7: حضرت حاجرہ

س نمبر 8: حضرت ابراہیم علیہ السلام کی پہلی بیوی سے کون سا بیٹا پیدا ہوا تھا؟

ج نمبر 8: حضرت اسحاق علیہ السلام

س نمبر 9: حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دوسری بیوی سے کون سا بیٹا پیدا ہوا تھا؟

ج نمبر 9: حضرت اسماعیل علیہ السلام

س نمبر 10: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کون سے بیٹے کی قربانی دی تھی؟

ج نمبر 10: حضرت اسماعیل علیہ السلام

س نمبر 11: حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دور میں کون سا بادشاہ تھا؟

ج نمبر 11: نمرود

س نمبر 12: نمرود کی پوری عمر کیا تھی؟

ج نمبر 12: 800 برس تھی۔

س نمبر 13: نمرود کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 13: نمرود کے والد کا نام ''کنعان'' تھا۔

س نمبر 14: حضرت ابراہیم علیہ السلام کا لقب کیا تھا؟

ج نمبر 14: ''خلیل اللہ''

س نمبر 15: حضرت ابراہیم علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 15: فنلی یا اوفی بنت نمر

س نمبر 16: حضرت سارہ کو کہاں دفن کیا گیا ہے؟

ج نمبر 16: جبرون (ہبرون) میں جو فلسطین کا ایک مشہور شہر ہے۔

س نمبر 17: حضرت ابراہیم علیہ السلام کا مزار شریف کہاں ہے؟

ج نمبر 17: الخلیل (بیت المقدس کے قریب)

حوالہ جات

1۔ تفسیر حقانی

2۔ تفسیر حقانی

3۔ تفسیر حقانی

4۔تبیان۔ص نمبر۔224

5۔تفسیرعزیزی

6۔تذکرۃ الانبیاء

7۔تفسیرعزیزی

8۔پ۔12۔سورۃ ھود آیت نمبر۔81

9۔پ۔23۔سورۃ صفت آیت نمبر۔100

10۔تفسیرکبیر

11۔تفسیرکبیر،روح المعانی۔خازن روح البیان

13۔تفسیرکبیر،روح المعانی۔خازن،روح البیان

# حضرت اسماعیل علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت اسماعیل علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 1: حضرت ابراہیم علیہ السلام

س نمبر 2: حضرت اسماعیل علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 2: حضرت حاجرہ

س نمبر 3: حضرت حاجرہ کس کی بیٹی تھیں؟

ج نمبر 3: حضرت حاجرہ علوان بن سان، روم کے بادشاہ کی بیٹی تھیں۔

س نمبر 4: قربانی کے وقت حضرت اسماعیل علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟

ج نمبر 4: 13 سال

س نمبر 5: ذبیح اللہ کونسے نبی کا لقب ہے؟

ج نمبر 5: حضرت اسماعیل علیہ السلام کا

س نمبر 6: آبِ زم زم کون سے نبی کا معجزہ ہے؟

ج نمبر 6: حضرت اسماعیل علیہ السلام کا

س نمبر 7: حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خواب میں کون سے بچے کی قربانی کے لیے کہا گیا؟

ج نمبر 7: حضرت اسماعیل علیہ السلام

س نمبر 8: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کون سے بچے کو وادیِ مکہ میں چھوڑا تھا؟

ج نمبر 8: حضرت اسماعیل علیہ السلام کو

س نمبر 9: حضرت اسماعیل علیہ السلام کا ختنہ کس نے کیا؟

ج نمبر 9: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے

س نمبر 10: خانہ کعبہ کے پہلے متولی کون تھے؟

ج نمبر 10: حضرت اسماعیل علیہ السلام

س نمبر 11: حضرت اسماعیل علیہ السلام کون سے شہر میں پیدا ہوئے؟

ج نمبر 11: کنعان (ملک شام میں)

س نمبر 12: حضرت اسماعیل علیہ السلام کو کہاں دفن کیا گیا؟

ج نمبر 12: حضرت ہاجرہ کے پہلو میں، مطابق کعبہ میں دفن کیا گیا۔

س نمبر 13: حضرت اسماعیل علیہ السلام نے کتنے سال کی عمر میں وفات پائی؟

ج نمبر 13: ۱۳۷ سال

## حوالہ جات


1۔ تفسیر حقانی

2۔ تفسیر حقانی، تفسیر عزیزی

3۔ تفسیر نعیمی

4۔ تفسیر کبیر

5۔ روح المعانی

6۔ روح المعانی۔8۔ حصہ 2، ص نمبر 236-238

7۔ تفسیر کبیر

8۔ تفسیر جمل زیر آیت، ربنا انی اسکنت من ذریتی۔پ۔13

# حضرت اسحاق علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت اسحاق علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 1: حضرت ابراہیم علیہ السلام

س نمبر 2: حضرت اسحاق علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 2: حضرت سارہ

س نمبر 3: حضرت اسحاق علیہ السلام جب پیدا ہوئے تو اس وقت حضرت سارہ کی عمر کیا تھی؟

ج نمبر 3: 90 سال، تفسیر جلالین 99 سال

س نمبر 4: حضرت اسحاق علیہ السلام جب پیدا ہوئے تو اس وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟

ج نمبر 4: (120) سال

س نمبر 5: حضرت یعقوب کون سے نبی کے بیٹے تھے؟

ج نمبر 5: حضرت اسحاق علیہ السلام کے

س نمبر 6: آپ کی والدہ محترمہ کا انتقال کہاں ہوا تھا؟

ج نمبر 6: ''جبروں'' میں

س نمبر 7: آپ کے دوسرے بیٹے کا نام کیا تھا؟

ج نمبر 7: ''عیص''

س نمبر 8: حضرت اسحاق علیہ السلام کتنے دن کے تھے جب آپ کا ختنہ ہوا؟

ج نمبر 8: (8) دن کے تھے۔

س نمبر 9: حضرت اسحاق علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے؟

ج نمبر 9: ملک ''شام'' میں

س نمبر 10: حضرت اسحاق علیہ السلام کا ختنہ کس نے کیا تھا؟

ج نمبر 10: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے

س نمبر 11: مسجد اقصیٰ کی بنیاد کس نبی نے رکھی تھی؟

ج نمبر 11: حضرت اسحاق علیہ السلام نے

س نمبر 12: جب آپ کی والدہ کا انتقال ہوا تو اس وقت آپ کی عمر کیا تھی؟

ج نمبر 12: (37) سال

س نمبر 13: حضرت اسحاق علیہ السلام کہاں دفن ہیں؟

ج نمبر 13: حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت سارہ کے پہلو میں۔

## حوالہ جات

1۔ تفسیر حقائی

2۔ تفسیر عزیزی، تفسیر حقائی

3۔ تفسیر جلالین

4۔ موودرک

5۔ پ۔12۔ سورت هود آیت نمبر۔18 خزائن العرفان

6۔ خزائن لعرفان

7۔ خزائن العرفان

# حضرت یعقوب علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت یعقوب علیہ السلام کون سے نبی کے بیٹے تھے؟

ج نمبر 1: حضرت اسحاق علیہ السلام کے

س نمبر 2: حضرت یعقوب علیہ السلام کے دادا کا نام کیا تھا؟

ج نمبر 2: حضرت ابراہیم علیہ السلام

س نمبر 3: کون سے نبی کی اولاد کو بنی اسرائیل کہا جاتا ہے؟

ج نمبر 3: حضرت یعقوب علیہ السلام کی اولاد کو

س نمبر 4: حضرت یعقوب علیہ السلام کی شریعت میں چور کو مال کے بدلے میں کیا بنایا جاتا تھا؟

ج نمبر 4: غلام

س نمبر 5: حضرت یعقوب علیہ السلام کی بینائی کیوں ختم ہوگئی تھی؟

ج نمبر 5: حضرت یوسف علیہ السلام کی جدائی کی وجہ سے

س نمبر 6: حضرت یعقوب علیہ السلام کی بینائی کیسے واپس آئی؟

ج نمبر 6: حضرت یوسف علیہ السلام کا کرتا ڈالنے سے

س نمبر 7: حضرت یعقوب علیہ السلام کے پاس قمیض لانے والا کون تھا؟

ج نمبر 7: آپ کا بیٹا یہود

س نمبر 8: جب حضرت یعقوب علیہ السلام نے حضرت یوسف علیہ السلام سے مصر میں ملاقات کی تو وہ کون سا دن تھا؟

ج نمبر 8: ۱۰ محرم کا دن تھا۔

س نمبر 9: مصر میں حضرت یعقوب علیہ السلام کتنا عرصہ مقیم رہے؟

ج نمبر 9: 24 سال رہے

س نمبر 10: حضرت یعقوب علیہ السلام کی مکمل عمر کیا تھی؟

ج نمبر 10: 145 سال تھی۔

س نمبر 11: حضرت یعقوب علیہ السلام کو کہاں دفن کیا گیا تھا؟

ج نمبر 11: ملک شام میں حضرت اسحاق علیہ السلام کے پہلو میں اور حضرت سارہ اور حضرت ربقہ کے پہلو میں دفن کیا گیا۔

س نمبر 12: حضرت یعقوب علیہ السلام کی والدہ محترمہ کا نام کیا تھا؟

ج نمبر 12: ''ربقہ''

س نمبر 13: حضرت یعقوب علیہ السلام کی دادی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 13: ''حضرت سارہ''

س نمبر 14: حضرت یعقوب علیہ السلام نے کہاں وفات پائی؟

ج نمبر 14: مصر میں

س نمبر 15: حضرت یعقوب علیہ السلام سے کونسے قبیلے کی ابتداء ہوئی؟۔

ج نمبر 15: بنی اسرائیل کے قبیلے کی۔

## حوالہ جات


1۔ تذکرۃ الانبیاء۔ ص نمبر۔195 2۔ تذکرۃ الانبیاء۔ ص نمبر۔195

3۔ روح المعانی تفسیر قرطبی 4۔ تفسیر کبیر 5۔ تفسیر کبیر

6۔ روح المعانی 7۔ روح المعانی

8۔ تفسیر کبیر روح المعانی، خزائن العرفان

9۔ تفسیر کبیر 10۔ خزائن العرفان 11۔ تفسیر کبیر

# حضرت یوسف علیہ السلام

س نمبر 1: قرآن پاک میں کسی نبی کے قصے کو "احسن القصص" کہا گیا ہے؟

ج نمبر 1: حضرت یوسف علیہ السلام کے قصے کو

س نمبر 2: حضرت یوسف علیہ السلام کون سے نبی کے بیٹے تھے؟

ج نمبر 2: حضرت یعقوب علیہ السلام کے

س نمبر 3: حضرت یوسف علیہ السلام کی والدہ کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 3: حضرت راحیلہ

س نمبر 4: حضرت یوسف علیہ السلام کے دادا کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 4: حضرت اسحاق علیہ السلام

س نمبر 5: حضرت یعقوب حضرت یوسف اور بنیامین سے کیوں زیادہ محبت کرتے تھے؟

ج نمبر 5: اس لیے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی والدہ بنیامین کی پیدائش کے 40 دن بعد وفات پا گئی تھی۔

س نمبر 6: حضرت یوسف علیہ السلام کے کتنے بیٹے تھے؟

ج نمبر 6: دو بیٹے تھے ایک کا نام افرائیم اور دوسرے کا نام منیشا تھا

س نمبر 7: حضرت یوسف علیہ السلام کے سگے بھائی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 7: بنیامین

س نمبر 8: حضرت یوسف علیہ السلام کو اُن کے سوتیلے بھائیوں نے جو سجدہ کیا تھا وہ کون سا سجدہ تھا؟

ج نمبر 8: سجدہ تعظیمی تھا

س نمبر 9: حضرت یوسف علیہ السلام کے سوتیلے بھائیوں میں سے سب سے بڑے بھائی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 9: یہودا

س نمبر 10: جس شخص نے مصر میں حضرت یوسف علیہ السلام کو خریدا تھا وہ کون تھا؟

ج نمبر 10: وہ مصر کا وزیر خزانہ تھا

س نمبر 11: مصر کے بادشاہ کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 11: ''الریان بن الولید'' تھا

س نمبر 12: عزیز مصر نے جب آپ کو خریدا اس وقت آپ کی عمر کیا تھی؟

ج نمبر 12: (17) سال تھی۔

س نمبر 13: جس شخص نے حضرت یوسف علیہ السلام کو خریدا تھا اُس کا نام کیا تھا؟

ج نمبر 13: ''قطفیر یا اطفیر'' تھا

س نمبر 14: کیا مصر کا بادشاہ حضرت یوسف علیہ السلام پر ایمان لے آیا تھا؟

ج نمبر 14: جی ہاں حضرت یوسف علیہ السلام پر ایمان لے آیا تھا۔

س نمبر 15: مصر میں جو عورت حضرت یوسف علیہ السلام پر عاشق ہوئی تھی اس کا نام کیا تھا؟

ج نمبر 15: ''حضرت زلیخا کا اصل نام ''راعیل'' تھا

س نمبر 16: حضرت یوسف علیہ السلام کو کہاں دفن کیا گیا؟

ج نمبر 16: دریائے نیل کے درمیان بعد میں شام میں

س نمبر 17: حضرت زلیخا کس کی بیٹی تھی؟

ج نمبر 17: فوطی فرع

س نمبر 18: حضرت یوسف علیہ السلام کی دادی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 18: حضرت سارہ

س نمبر 19: حضرت یعقوب علیہ السلام کی بینائی کیوں ختم ہوئی تھی؟

ج نمبر 19: حضرت یوسف علیہ السلام کے غم میں

س نمبر 20: حضرت یعقوب علیہ السلام کی بینائی کیسے صحیح ہوئی تھی؟

ج نمبر 20: حضرت یوسف علیہ السلام کا کرتا مبارک آنکھوں پر ڈالنے سے

س نمبر 21: حضرت یوسف علیہ السلام کی مکمل عمر کیا تھی؟

ج نمبر 21: 110 سال

## حوالہ جات


1۔قرآن پاک، سورۃ یوسف

2۔تذکرہ الانبیاء۔ص نمبر۔195

3۔تذکرہ الانبیاء۔ص نمبر۔195

4۔تذکرہ الانبیاء۔ص نمبر۔195

5۔تذکرہ الانبیاء۔ص نمبر۔195

6۔تفسیر کبیر 7۔روح المعانی

8۔تفسیر کبیر۔ج۔26۔ص نمبر۔158

9۔روح المعانی 10۔تفسیر کبیر

11۔تفسیر کبیر 12۔تفسیر کبیر

13۔تفسیر کبیر 14۔تفسیر کبیر

15۔صاوی علی الجلالین

16۔خطیب۔و۔مورخ

# حضرت لوط علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت لوط علیہ السلام نے جس شہر میں تبلیغ کی اس کا نام کیا تھا؟

ج نمبر 1: سندوم اور عربی میں الموتفکہ

س نمبر 2: حضرت لوط علیہ السلام کون سے نبی کے خاندان میں سے تھے؟

ج نمبر 2: حضرت ابراہیم علیہ السلام کے

ج نمبر 3: حضرت لوط علیہ السلام کی قوم میں سب سے بڑی برائی کون سے تھی؟

ج نمبر 3: ''ہم'' جنس سے بد فعل کرنا

س نمبر 4: حضرت لوط علیہ السلام کی بیوی کافرہ تھی یا مومنہ؟

ج نمبر 4: کافرہ تھی

س نمبر 5: حضرت لوط علیہ السلام کی بیوی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 5: ''واہلہ''

س نمبر 6: حضرت لوط علیہ السلام کی کتنی بیٹیاں تھیں؟

ج نمبر 6: دو بیٹیاں تھیں جن کا نام ''زنتا'' ''زعولاء'' تھا

س نمبر 7: حضرت لوط علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے؟

ج نمبر 7: عراق کے شہر ''اُر'' میں

س نمبر 8: حضرت لوط علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 8: ''حاران''

س نمبر 9: حضرت لوط علیہ السلام کے دادا کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 9: ''تارح''

س نمبر 10: حضرت لوط علیہ السلام کی کتنی بہنیں تھیں؟

ج نمبر 10: "دو"

س نمبر 11: حضرت لوط علیہ السلام کی بہنوں کے نام کیا تھے؟

ج نمبر 11: ملکاہ اور اسکاہ

س نمبر 12: حضرت لوط علیہ السلام کے بیٹے کے کیا نام تھے؟

ج نمبر 12: حواب اور عمون۔

## حوالہ جات


1۔ روح المعانی۔ ج۔ 11۔ حصہ اول۔ ص نمبر۔ 152

2۔ روح المعانی۔ ج۔ 11۔ حصہ اول۔ ص نمبر۔ 152

3۔ پ۔ 20۔ سورۃ عنکبوت آیت نمبر۔ 29

4۔ روح المعانی۔ ج۔ 8۔ حصہ اول۔ ص نمبر۔ 113

5۔ تذکرۃ الانبیاء۔ ص نمبر۔ 185

6۔ تفسیر کبیر

# حضرت صالح علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت صالح علیہ السلام کی کل عمر کیا تھی؟

ج نمبر 1: (280) سال تھی۔

س نمبر 2: حضرت صالح علیہ السلام کو کون سی قوم کی طرف نبی بنا کر بھیجا گیا؟

ج نمبر 2: قوم ثمود کی طرف

س نمبر 3: حضرت صالح علیہ السلام کی قوم کو قوم ثمود کیوں کہتے ہیں؟

ج نمبر 3: ثمود ایک شخص کا نام تھا اس کی طرف منسوب کر کے اس قوم کو قوم ثمود کہتے ہیں۔

س نمبر 4: ثمود کس کی اولاد میں سے تھے؟

ج نمبر 4: حضرت نوح علیہ السلام کی اولاد میں سے تھے

س نمبر 5: حضرت صالح علیہ السلام کیا کام کرتے تھے؟

ج نمبر 5: تجارت کا

س نمبر 6: جس پتھر سے حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی پیدا ہوئی اس کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 6: پتھر کا نام ''فید'' تھا

س نمبر 7: حضرت صالح علیہ السلام کے معجزات میں سے کوئی ایک معجزہ بتائیں؟

ج نمبر 7: پتھر سے اونٹنی کو پیدا کرنا۔

س نمبر 8: کیا اونٹنی نے بچہ جنا؟

ج نمبر 8: جی ہاں اونٹنی نے بچہ دیا۔

س نمبر 9: کیا اونٹنی دودھ دیتی تھی؟

ج نمبر 9: جی ہاں اونٹنی بہت دودھ دیتی تھی

س نمبر 10: جس شخص نے اونٹنی کی کوچیں کاٹی تھی اُس کا نام کیا تھا؟

ج نمبر 10: اس کا نام ''قدار بن سالف'' تھا۔

س نمبر 11: کیا حضرت صالح علیہ السلام پر جو لوگ ایمان لائے وہ محفوظ رہے یا نہیں؟

ج نمبر 11: اللہ تعالیٰ نے ان کو عذاب سے محفوظ رکھا۔

س نمبر 12: حضرت صالح علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 12: ''عبید''

س نمبر 13: وہ کون سے نبی ہیں جو ساری عمر ننگے پاؤں چلتے پھرتے رہے؟

ج نمبر 13: حضرت صالح علیہ السلام

س نمبر 14: حضرت صالح علیہ السلام کا وصال کہاں ہوا؟

ج نمبر 14: مکۃ المکرمہ میں

س نمبر 15: قوم ثمود کی زبان کیا تھی؟

ج نمبر 15: عربی

## حوالہ جات


1۔حاشیہ جلالین۔ص نمبر۔314

(2) روح البیان۔حاشیہ۔جلالین۔ص نمبر۔184

3۔روح البیان۔حاشیہ۔جلالین۔ص نمبر۔184

4۔روح البیان۔حاشیہ۔جلالین۔ص نمبر۔184 5۔تفسیر عزیزی

(6) حاشیہ جلالین۔ص نمبر۔136

7۔پ۔19۔سورۃ شعراء آیت نمبر 154-156

8۔حاشیہ جلالین۔ص نمبر۔136 (9) حاشیہ جلالین۔ص نمبر۔136

10۔مدارج التنزیل۔ص نمبر۔343 (11) پ۔12۔سورۃ هود

# حضرت ایوب علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت ایوب علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 1: ''انوص'' تھا

س نمبر 2: حضرت ایوب علیہ السلام کس کی اولاد میں سے تھے؟

ج نمبر 2: ''عیص'' کی اولاد میں سے

س نمبر 3: حضرت ایوب علیہ السلام کی اولاد کتنی تھی؟

ج نمبر 3: آپ کی اولاد میں سات بیٹے اور سات بیٹیاں تھیں۔

س نمبر 4: حضرت ایوب علیہ السلام کی بیوی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 4: رحمتہ بنت افرائیم

س نمبر 5: کون سے نبی ہیں جن کا صبر مشہور ہے؟

ج نمبر 5: حضرت ایوب علیہ السلام

س نمبر 6: حضرت ایوب علیہ السلام کے معجزات میں سے کوئی ایک معجزہ بتائیں؟

ج نمبر 6: زمین پر پاؤں مبارک مار کر چشمہ جاری کرنا

س نمبر 7: حضرت ایوب علیہ السلام نے اپنی قسم کو کیسے پورا کیا تھا؟

ج نمبر 7: جھاڑو مار کر اپنی قسم کو پورا کیا تھا۔

س نمبر 8: کیا حضرت ایوب علیہ السلام کی بیوی حضرت یوسف علیہ السلام کی اولاد میں سے تھیں؟

ج نمبر 8: جی ہاں وہ حضرت یوسف کی پوتی تھیں۔

س نمبر 9: حضرت ایوب علیہ السلام کے دادا کا کیا نام تھا؟

ج نمبر9: عیص دوم

س نمبر10: حضرت ایوب علیہ السلام کی دادی کا کیا نام تھا؟

ج نمبر10: شامہ یا محلاۃ

س نمبر11: حضرت ایوب علیہ السلام کی مکمل عمر کیا تھی؟

ج نمبر11: (140) سال

## حوالہ جات

1-روح المعانی-ج-9-حصہ-2-ص نمبر-80

2-روح المعانی-ج-9-حصہ-2-ص نمبر-80

3-روح المعانی-ج-9-حصہ-2-ص نمبر-80

4-روح المعانی-ج-9-حصہ-2-ص نمبر-80

5-پ-23-سورۃ-ص آیت نمبر-44

6-پ-23-سورۃ-ص آیت نمبر-42

7-پ-[illegible]-ص آیت نمبر-44

8-روح المعانی 9-حصہ 2-ص نمبر-80

# حضرت ذوالکفل علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا اصل نام کیا تھا؟

ج نمبر 1: اصل نام بشر یا شرف تھا

س نمبر 2: حضرت ذوالکفل علیہ السلام کون سے نبی کے بیٹے ہیں؟

ج نمبر 2: حضرت ایوب علیہ السلام کے

س نمبر 3: حضرت ذوالکفل علیہ السلام کو ذوالکفل کیوں کہا جاتا ہے؟

ج نمبر 3: اس وجہ سے آپ یتیموں اور غریبوں، عورتوں پر رحم فرماتے تھے

س نمبر 4: حضرت ذوالکفل علیہ السلام کون سے نبی کے بعد نبی بنا کر بھیجے گئے؟

ج نمبر 4: حضرت ایوب علیہ السلام کے بعد

س نمبر 5: آپ تمام عمر کون سے علاقے میں رہے؟

ج نمبر 5: شام میں

س نمبر 6: حضرت ذوالکفل علیہ السلام نے اپنے بیٹے کو کون سی وصیت کی تھی۔

ج نمبر 6: نیک اعمال کو قائم رکھنا اور لوگوں کو نیک اعمال کی ترغیب دیتے رہنا

س نمبر 7: حضرت ذوالکفل علیہ السلام کے بیٹے کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 7: "عبداق" تھا

س نمبر 8: حضرت ذوالکفل علیہ السلام کی جب وفات ہوئی تو اس وقت آپ کی عمر کیا تھی؟

ج نمبر 8: (75) سال تھی

س نمبر 9: حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا تعلق کون سے نبی کے خاندان سے تھا؟

ج نمبر 9: حضرت ابراہیم علیہ السلام کے

س نمبر 10: حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا ذکر قرآن پاک کی کونسی صورتوں میں آیا ہے؟

ج نمبر 10: سورۃ انبیاء اور سورۃ ص

## حوالہ جات

1۔ روح المعانی۔ ج۔ 29۔ حصہ دوئم۔ ص نمبر۔ 82

2۔ روح المعانی۔ ج۔ 29۔ حصہ دوئم۔ ص نمبر۔ 82

3۔ روح المعانی۔ ج۔ 29۔ حصہ دوئم۔ ص نمبر۔ 82

4۔ روح المعانی۔ ج۔ 29۔ حصہ دوئم۔ ص نمبر۔ 82

5۔ روح المعانی۔ ج۔ 29۔ حصہ دوئم۔ ص نمبر۔ 82

6۔ روح المعانی۔ ج۔ 29۔ حصہ دوئم۔ ص نمبر۔ 82

7۔ روح المعانی۔ ج۔ 29۔ حصہ دوئم۔ ص نمبر۔ 82

8۔ روح المعانی۔ ج۔ 29۔ حصہ دوئم۔ ص نمبر۔ 82

# حضرت یسع علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت یسع علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے نبوت عطاء فرمائی تھی یا نہیں؟

ج نمبر 1: حضرت یسع علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے نبوت بھی عطاء فرمائی تھی اور بادشاہت بھی

س نمبر 2: حضرت یسع علیہ السلام دن کو کیا کرتے تھے اور رات کو کیا کرتے تھے؟

ج نمبر 2: حضرت یسع علیہ السلام دن کو روزہ رکھتے تھے اور رات کو قیام کرتے تھے۔

س نمبر 3: کیا حضرت یسع علیہ السلام کا کوئی جانشین بنا تھا؟

ج نمبر 3: جی ہاں ایک نوجوان جانشین بنا تھا

س نمبر 4: آپ نے اپنے جانشین سے کتنی باتوں کی ضمانت لی تھی؟

ج نمبر 4: تین باتوں کی (1) تمام رات عبادت میں گزارنا سونا نہیں (2) ہر روز دن کو روزہ رکھنا (3) غصے کی حالت میں کوئی فیصلہ نہیں کرنا

س نمبر 5: حضرت یسع علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 5: سافظ

س نمبر 6: حضرت یسع علیہ السلام کہاں رہتے تھے؟

ج نمبر 6: ابیل محلولہ (دمشق کے قریب)

س نمبر 7: حضرت یسع علیہ السلام کا پیشہ کیا تھا؟

ج نمبر 7: زراعت کا

س نمبر 8: حضرت یسع علیہ السلام کے زمانے میں بنی اسرائیل پر کس کی حکومت تھی؟

ج نمبر 8: یورام (قدیم شام)

## حوالہ جات


1۔روح المعانی۔ج۔9۔حصہ دوئم۔ص نمبر۔82

2۔روح المعانی۔ج۔9۔حصہ دوئم۔ص نمبر۔82

3۔روح المعانی۔ج۔9۔حصہ دوئم۔ص نمبر۔82

4۔روح المعانی۔ج۔9۔حصہ دوئم۔ص نمبر۔82

# حضرت الیاس علیہ السلام

س نمبر 1: حضرت الیاس علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے نبی تھے؟

ج نمبر 1: جی ہاں حضرت الیاس علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے نبی تھے

س نمبر 2: حضرت الیاس علیہ السلام کے والد کا کیا نام تھا؟

ج نمبر 2: یاسین

س نمبر 3: حضرت الیاس علیہ السلام کون سے نبی کی اولاد میں سے ہیں؟

ج نمبر 3: حضرت ہارون علیہ السلام کی اولاد میں سے ہیں

س نمبر 4: حضرت الیاس علیہ السلام کی قوم کون سے بت کی پوجا کرتی تھی؟

ج نمبر 4: بعل کی، بت کا نام ''بعل'' تھا

س نمبر 5: یمن کی لغت میں ''بعل'' کا کیا معنی ہے؟

ج نمبر 5: ''بعل'' کا معنی ربّ ہے

س نمبر 6: بعل بت کی لمبائی کتنی تھی؟

ج نمبر 6: (30) فٹ تھی

س نمبر 7: کیا حضرت الیاس علیہ السلام کی ملاقات حضرت خضر علیہ السلام سے ہوئی تھی؟

ج نمبر 7: جی ہاں ہر سال حج کے موقع پر ہوتی تھی

س نمبر 8: حضرت الیاس علیہ السلام کون سے علاقے میں رہائش پذیر تھے؟

ج نمبر 8: ''جلعاد'' کے علاقہ میں

س نمبر 9: جس وقت حضرت الیاس علیہ السلام کی حضرت یسع علیہ السلام سے ملاقات ہوئی وہ کیا کر رہے تھے؟

